

**امام بوصیریؒ** (شاعر مدائحِ نبویہ و مرآۃ عصرہ، خالقِ قصیدہ بردہ شریف) ایک مصری صوفی شاعر تھے جو نسلاً بربر تھے۔ وہ مصر کے ایک گاؤں ''بُوصیر'' میں پیدا ہوئے۔ آپؒ نے تیرہ سال کی عمر میں قرآن حفظ کیا اور دیگر اسلامی علوم میں مہارت حاصل کر کے یک گونہ کمال حاصل کر لیا۔ آپؒ کے کلام میں جن اصطلاحات اور تلمیحات کا تذکرہ ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپؒ علم حدیث، سیر، مغازی اور علم کلام میں پوری پوری صلاحیت رکھتے تھے۔ وہ علم ادب، بدیع، بیان اور صرف ونحو میں مشاق دکھائی دیتے تھے۔ آپؒ کا مجموعۂ کلام ''دیوان امام بوصیریؒ'' مصر میں کئی بار چھپا۔ انگلش اور جرمن میں بھی اس کے تراجم شائع ہوئے جبکہ اُردو زبان میں یہ پہلا ترجمہ ہے۔ یہ دیوان آپؒ کی قادر الکلامی پر شاہد ہے۔ اہلِ علم نے آپؒ کے شاعرانہ کمالات اور ادبی مقام پر دادِ تحسین پیش کی ہے۔ شیخ الاسلام علامہ جلال الدین سیوطی، علامہ ابن العماد حنبلی، ابن شاکر کتبی، پطرس بستانی (صاحب ادباء العرب)، ابن سید الناس علیہ الرحمۃ (امام بوصیریؒ کے شاگرد) جیسے حضرات نے بڑی فراخدلی سے آپؒ کے کمالاتِ علمی کا اعتراف کیا ہے۔ مستشرقین میں سے پروفیسر آر۔ اے۔ نکلسن اور اے۔ جے۔ آربری بھی آپؒ کے علمی مقام ومرتبہ کے قائل ہیں۔ آپؒ کی تمام تر شاعری کا مرکز ومحور دینِ اسلام اور تصوف رہا۔ آپؒ کا سب سے مشہور شاعرانہ کلام اور عربی ادب کی عظیم تخلیق ''قصیدہ بردہ شریف'' ہے جو کہ حضور پاک ﷺ کی نعت، مدحت اور ثناء خوانی پر مبنی ہے، لہٰذا اسی نسبت سے آپؒ نے دُنیائے ادب میں ''امام بوصیری'' کے نام سے شہرتِ عام اور بقائے دوام حاصل کی۔

facebook
book corner showroom
website
www.bookcorner.com.pk
email
bookcornershowroom@gmail.com


ISBN: 978-969-9396-22-9
Rs. 895.00

NooN Printers:0321-4167895,4503606